صدری نسخہ جات کی لاثانی بیاض

# چھوٹی کے مجربات

## بمطابق قانون مفرد اعضاء

مصنفہ و مرتبہ

حکیم وڈاکٹر شہباز حسین اعوان کمالی (سوہدروی)

ترتیب و پیشکش

حکیم شہزاد حسین اعوان کمالی سوہدروی

انقلابی ہیلتھ کلینک و طبی کتب خانہ نزد ویگن اڈہ سوہدرہ وزیر آباد

فون نمبر 0437-692478

# فہرست مضامین

# پیش لفظ

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ میری پہلی کتاب گائیڈ قانون مفرد اعضاء مع شاہکار مجربات کو حکماء اکرام نے بے حد پسند فرمایا کچھ دوستوں نے مختلف اضلاع صوبوں اور بیرون ممالک سے تعریفی خطوط لکھ کر میری حوصلہ افزائی فرمائی جس کے لئے میں ان تمام دوستوں کا نہائت مشکور ہوں کچھ دوست کتاب پڑھنے کے بعد دور دراز کا سفر طے کر کے مجھے ملنے کے لئے سوہدرہ تشریف لائے اور کتاب کی بہت تعریف کی میں ان دوستوں کا بے حد مشکور ہوں میں نے اپنی پہلی کتاب گائیڈ قانون مفرد اعضاء مع شاہکار مجربات میں چوٹی ک مجربات نامی کتاب کا اشتہار دیا تھا اور میرا خیال یہ تھا کہ طب یونانی ایورویدک اور ہومیوپیتھی کے چوٹی کے مجربات کو قانون مفرد اعضاء کی تحریکوں کے مطابق ترتیب دے کر اس کتاب میں شامل کروں گا اور اس کے ساتھ ہی اپنے اور اپنے دوستوں اور بزرگوں کے چوٹی کے مجربات اس کتاب میں درج کروں گا اس سلسلے میں میں نے بہت محنت کی اور نسخہ جات کو اکٹھا کیا میری محنت کا اندازہ آپ کو اس کتاب کے مطالعہ سے بخوبی ہو جائے گا جب مسودہ اکٹھا ہوا تو ضخیم کتاب مرتب ہوئی اب اگر کتاب ضخیم ہو تو کتاب کی قیمت زیادہ رکھنا پڑتی ہے جبکہ لوگ زیادہ قیمت کی کتابیں خریدنے سے گریز کرتے ہیں اور اکثر لوگ کتابوں کی قیمت زیادہ ہونے کی شکائت کرتے ہیں اس لئے اس مسئلہ پر میں نے کافی سوچ و بچار کیا کچھ دوستوں سے مشورہ کیا آخر یہ رائے ٹھہری کہ کتاب کو دو یا تین حصوں میں شائع کر دیا جائے اور قیمت کم رکھی جائے سو اس لئے یہ کتاب کا پہلا حصہ آپ کے ہاتھوں کو بوسہ دے رہا ہے اس حصے میں میں نے اپنے اور اپنے دوستوں اور بزرگوں کے ایک سو سے زیادہ



چوٹی کے مجربات پیش کئے ہیں یہ مجربات بلاشبہ چوٹی کے ہیں

جہاں تک میرے تجربہ اور دماغ نے رسائی کی ہے اس کتاب میں ایک نسخہ بھی غیر معیاری اور غلط نہیں ہے صحیح تشخیص اور تشخیص کے مطابق صحیح نسخہ تجویز کرنا معالج کا کام ہے اس لئے صحیح علاج معالجہ کرنے کے لئے علم و فن میں مہارت حاصل کرنی چاہیئے اس مقصد کے لئے قانون مفرد اعضاء کے تحت شائع شدہ طبی کتب کا مطالعہ کریں

چونکہ اب کتاب چوٹی کے مجربات دو یا تین حصوں میں تقسیم ہو کر شائع ہو گی اس لئے اگر آپ بھی اپنے نسخہ جات خلق خدا کی بہتری کے لئے شائع کروانا چاہیں تو اپنی پہلی فرصت میں اپنے مکمل نام اور پتہ کے ساتھ صرف اپنے ذاتی تجربہ شدہ اور چوٹی کے مجربات مجھے ارسال کریں وہ نسخہ جات آپ کے نام اور پتہ کے ساتھ کتاب میں درج کر دیے جائیں گے کتاب کے اس پہلے حصے میں سو سے زائد چوٹی کے مجربات درج کئے گئے ہیں بشرط زندگی اور بشرط فرصت انشاء اللہ بہت جلد کتاب کے دوسرے حصے بھی آپ کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے میں نے اپنی طرف سے کتاب کو بہتر سے بہتر بنانے کی پوری کوشش کی ہے لیکن انسان خطا کا پتلا ہے اگر آپ کو کتاب میں کوئی کمی نظر آئے تو مجھے ضرور آگاہ کریں نیز کتاب کے متعلق رائے دینا بھی اپنا فرض سمجھیں آپ کے مشورہ سے کتاب کو بہتر سے بہتر بنانے کی کوشش کی جائے گی

آپ سے گزارش ہے کہ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے میرے نیک مقصد میں کامیابی و کامرانی عطا فرمائے

خادم فن

حکیم و ڈاکٹر شہباز حسین اعوان کمالی سوہدروی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سفوف تبخیر خاص

**ھوالشافی** اجوائین دیسی ۵ تولہ ‘ سفوف ملٹھی ۵ تولہ ‘ پودینہ ۵ تولہ ‘ بادیان ۵ تولہ ‘ زیرہ سفید ۵ تولہ ‘ نوشادر ۵ تولہ ‘ نمک سانبھر ۵ تولہ ‘ زہر مہرہ خطائی ۵ تولہ ‘ دانہ الائچی خورد ۵ تولہ ‘ اسبغول ثابت ۵ تولہ ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو ماسوائے اسبغول کے باریک پیس لیں اور اسبغول ثابت ڈال لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** دو تا تین ماشہ دن میں تین بار

**افعال و اثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** نظام ہضم کی اصلاح کرنے کے لئے موثر دوا ہے تیزابیت معدہ اور ہائی بلڈ پریشر کے مریض بلا خطر کھا سکتے ہیں یہ سفوف معدہ آنتوں اور جگر کی اصلاح کر کے گیس تبخیر معدہ ہاتھ پاوں کی جلن السر معدہ بد ہضمی متلی قے پیٹ درد گھبراہٹ بے خوابی اور معدہ اور سینہ کی جلن کئے بے حد مفید دوا ہے

# حابس

**ھوالشافی** گل انار ۱ تولہ ‘ چھلکا انار ۱ تولہ ‘ سپاری سفید ۱ تولہ ‘ سپاری دکھنی ۱ تولہ ‘ نارجیل دریائی ۱ تولہ ‘ پوست ہلیلہ زرد ۱ تولہ ‘ مائیں ۱ تولہ ‘ الائچی خورد ۱ تولہ ‘



گل سرخ ۱ تولہ ‘ گوند کتیرہ ۱ تولہ ‘ مازو ۱ تولہ ‘ کمرکس ۱ تولہ ‘ کہربا شمعی ۱ تولہ ‘ مصری ۱۰ تولہ ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو مانند غبار باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ دن میں تین بار ہمراہ دودھ یا شربت انجبار

**افعال اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** جسم کے کسی بھی حصہ سے خون کے آنے کو روکنے کے لئے بے حد مفید ہے کثرت بول کے لئے لاجواب ہے حالت حمل اگر خون آنے لگ جائے تو بھی شربت انجبار یا دودھ کے ساتھ استعمال کروائیں فوراً آرام آجائے گا اس کے علاوہ ہر قسم کے لیکوریا کو دور کرنے کے لئے بھی مفید ہے

# قرص ہاضم

**ھوالشافی** زنجبیل ۵ تولہ ‘ اجوائن دیسی ۵ تولہ ‘ فلفل سیاہ ۵ تولہ ‘ فلفل دراز ۵ تولہ ‘ ادرک تازہ ۵ تولہ ‘ نمک سانبرہ ۱۰۰ تولہ ‘ نمک سیاہ ۱۰ تولہ ‘ گل مدار تازہ ۲۰ تولہ ‘ ست پودینہ ۳ ماشہ ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس لیں گل مدار تازہ علیحدہ کوٹ لیں پھر ادویات میں ملا کر کوٹیں اور گولیاں کابلی چنے برابر بنالیں

**مقدار خوراک** ایک تا دو گولی دن میں تین ہمراہ آب تازہ

**افعال اثرات** غدی اعصابی ہاضم ہے

**فوائد** پیٹ درد متلی اپھارہ بد ہضمی گیس بھوک کی کمی کمزوری معدہ وغیرہ معدہ کے امراض کے لیے بے حد مفید ہے جو لوگ آدھی روٹی نہ کھا سکتے ہوں وہ اس کے استعمال سے آٹھ آٹھ روٹیاں دن میں کھانے لگتے ہیں

کے استعمال سے آٹھ آٹھ روٹیاں دن میں کھانے لگتے ہیں

## حب گردہ

**ھوالشافی** ازراقی مدبر ۲ تولہ ' مصبر زرد ۲ تولہ ' سورنجان تلخ ۲ تولہ ' تربد مجوف ۲ تولہ ' قرنفل ۲ تولہ '

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر تھوڑا سا پانی ملا کر کوٹیں اور پھر چنے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ۱ تا دو گولی صبح و شام اور درد کی شدت میں پندرہ منٹ کے وقفہ سے دیں

**فوائد** درد گردہ ریاحی وجع المفاصل ریاحی کے لئے ہے اکسیر ہے درد گردہ کو فوراً ختم کر دیتا ہے اگر درد گردہ پرانا ہو تو ایک ہفتہ صبح شام ایک ایک گولی استعمال کروادیں درد گردہ بالکل ختم ہو جائے گا

## حب مغلظ

**ھوالشافی** بوچھلی ۱ تولہ ' سمندر سوکھ ۱ تولہ ' مغز تخم تمر ہندی ۱ تولہ ' شیر برگد ۵ تولہ '

**ترکیب تیاری** پہلے تینوں ادویات کا سفوف بنا کر شیر برگد ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ایک تا دو گولی صبح و شام نہار منہ دودھ کے ساتھ کھلائیں

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی مغلظ گولیاں ہیں



**فوائد** منی کو شہد کی طرح گاڑھا کرنا ان کا ادنیٰ کام ہے ایک ہفتہ کے استعمال سے جریان رک جاتا ہے مکمل کورس تین ہفتہ کرائیں جریان احتلام کثرت بول سلسل بول گردوں کی کمزوری کے لئے بے حد مفید ہے مسلسل استعمال سے سرعت انزال کا خاتمہ ہو جاتا ہے

## کندن

**ھوالشافی** گندھک آملہ سار ۵ تولہ ' برگ نیم ۲ تولہ ' گلند بابری ۲ تولہ ' مرچ سیاہ ۱ تولہ ' الائچی خورد ۱ تولہ ' مصطگی رومی ۱ تولہ ' دانہ الائچی کلاں ۱ تولہ ' مصری ۱ تولہ '

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** چار رتی تا ایک ماشہ دن میں تین بار دیں

**فوائد** پھوڑے پھنسیاں اس کے ستعمال سے فوراً ختم ہونا شروع ہو جاتے ہیں ہر قسم کے عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی جلدی امراض و علامات کے لئے مجرب ہے بواسیر کے لئے بھی بہترین ہے اور بے حد مفید نسخہ ہے اگر گندھک کو پگھلا کر دودھ میں ڈال کر دو تین بار مصفیٰ کریں تو زیادہ بہتر ہے

**افعال و اثرات** غدی اعصابی مصفیٰ خون ہے

## مصفی خاص کیپول

**ھوالشافی** رسونت عمدہ ۵ تولہ ' گندھک ملہ سار ۵ تولہ '

**ترکیب تیاری** دونوں ادویات کو نہائت باریک پیس لیں اور بڑا کیپسول بھر لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک کیپسول دن میں تین بار ہمراہ دودھ دیں

**افعال و اثرات** غدی اعصابی انتہائی مصفیٰ خون دوا ہے

**فوائد** عضلاتی اعصابی عضلاتی غدی تمام جلدی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے بواسیر خونی و بادی کے لئے کامیاب دوا ہے انتہائی آسان اور لاجواب مصفیٰ خون نسخہ ہے تمام مصفیٰ خون ادویات اس کے سامنے ہیچ ہیں بڑے بڑے پیچیدہ مریضوں کو اس کے استعمال سے آرام آجاتا ہے

# سفوف گیس ٹربل

**ھوالشافی** زنجبیل ۵ تولہ' میٹھا سوڈا ۵ تولہ' نوشادر ٹھیکری ا تولہ مرچ سیاہ ۱ تولہ' فلفل دراز ا تولہ' الائچی کلاں ا تولہ'

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** دو تا تین ماشہ دن میں تین بار

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تحریک کی وجہ سے ہونے والی گیس ٹربل کے لئے بے حد مفید ہے اگر اس سفوف کے ساتھ غدی اعصابی ہاضم برابر مقدار میں ملا کر استعمال کرایا جائے تو بے حد مفید ثابت ہوتا ہے ٹی بی کے مریضوں کی کمی بھوک کو ختم کر دیتا ہے

# سفوف ٹھنڈک



**ھوالشافی** کشنیز 7.5 تولہ' الائچی خورد 2.5 تولہ' چینی 10 تولہ

**ترکیب تیاری** تینوں ادویات کو باریک پیس لیں ٹھنڈک تیار ہے

**مقدار خوراک** تین ماشہ تا چھ ماشہ دن میں تین بار

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** تمام عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی امراض و علامات کے لئے مفید ترین ہے یرقان ہائی بلڈ پریشر ہاتھ پاوں کی جلن دل کی گھبراہٹ بے چینی خونی بواسیر پیشاب کی جلن خونی پیشاب اور گرمی کی وجہ سے ہونے والے تمام امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے

# حب خاص شیر برگد والی

**ھوالشافی** مغز تخم تمر ہندی ۵ تولہ' موچرس ۵ تولہ' کشتہ سہ دھاتہ ۲ تولہ' رب برگ برگد ۵ تولہ' رب بوپھلی ۵ تولہ' تخم جوز ماثل ۲ تولہ' کشتہ قلعی ا تولہ' شیر برگد ۱۵ تولہ'

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کا سفوف مانند غبار بنالیں اور شیر برگد ملا کر خوب کوٹیں اور چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور اوپر ورق نقرہ چڑھالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک تا دو گولی صبح و شام ہمراہ دودھ کھلائیں

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** اکسیری گولیاں ہیں جریان احتلام رقعت و سرعت انزال کا مکمل خاتمہ کر دیتی ہے منی کو بے حد گاڑا کر دیتی ہے

# رب بنانے کی ترکیب

ایسے برگ برگد جو درخت کے ساتھ ہی زرد ہو گئے ہوں حسب ضرورت لے کر کوٹ لیں اور کسی برتن میں ڈال کر ان پر اتنا پانی ڈالیں کہ برگ ڈوب جائیں پھر آگ پر چڑھا کر اتنا جوش دیں کہ پانی آدھا رہ جائے پھر کسی کپڑے وغیرہ سے پن چھان کر پانی علیحدہ کر لیں اور پھوک پھینک دیں اب اس پانی کو کسی برتن میں ڈال کر آگ پر خشک کر لیں پانی خشک ہونے پر جو گاڑھا مواد سا بچے گا یہی رب برگ برگد ہو گا اسی ترکیب سے بوہلی کا بھی رب تیار کر لیں

## سفوف ملٹھی

**ھوالشافی** سفوف ملٹھی ۵۰ گرام 'نوشادر ۲۵ گرام 'فلفل گرد ۱۵ گرام 'ست پودینہ ۲ گرین'

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کا سفوف بنالیں جتنا باریک ہو سکے کر لیں

**افعال اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** نئی و پرانی کھانسی کے لئے بے حد مفید ہے پہلی خوراک سے ہی فائدہ ہونا شروع ہو جاتا ہے

## سفوف تمر ہندی

**ھوالشافی** مغز تخم تمر ہندی ۱۰ تولہ 'گلوکوز ۱۰ تولہ'

**ترکیب تیاری** دونوں ادویات کو نہایت باریک پیس لیں بس تیار ہے



**مقدار خوراک** ۱ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

**افعال اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** سرعت انزال جریان احتلام کے لئے بے حد مفید ہے منی کو بے حد گاڑھا کرتا ہے

## نسوانی

**ھوالشافی** ریوند خطائی ۱۰ تولہ 'گلوکوز ۱ پاؤ'

**ترکیب تیاری** ریوند خطائی کو نہایت باریک پیس کر گلوکوز ملا کر رکھ لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** تین ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

**افعال و اثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** عورتوں کی بیماریاں درد رحم اور ورم رحم کے لئے بے حد مفید ہے اس لئے علاوہ تمام عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے

## لیکوریا روک

**ھوالشافی** کشتہ پوست بیضہ مرغ ۵ تولہ 'سنگ جراحت ۵ تولہ 'دانہ الائچی کلاں ۱ تولہ'

**ترکیب تیاری** تینوں ادویات کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** چار رتی تا ایک ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد ہر قسم کے لیکوریا اور مثانہ کی کمزوری اور پیشاب کے بار بار آنے کو مفید ہے لیکوریا کے علاوہ جریان کے لئے بھی بے حد مفید ہے

# صافی

ھوالشافی گندھک آملہ سارا پاؤ ' سہاگہ بریاں ۲/ا پاؤ '

ترکیب تیاری دونوں ادویات کو علیحدہ علیحدہ خوب کوٹیں بس تیار ہے

مقدار خوراک چار رتی تا ایک ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ

افعال و اثرات غدی عضلاتی ہیں

فوائد خارش خشک و تر پھوڑے ' پھنسیاں ' دھدر ' چنبل اور بواسیر بادی وغیرہ کے لئے بے حد مفید ہے بیرونی طور پر مکھن میں ملا کر مرہم بنا کر استعمال کیا جاسکتا ہے

# تریاق بخار

ھوالشافی کشتہ سنکھ ۲ تولہ ' کشتہ ابرک سفید ۲ تولہ ' کشتہ گئودنتی ۲ تولہ کشتہ مرجان ۲ تولہ ' کشتہ زہر مہرہ ۲ تولہ ' کشتہ پھٹکڑی ۲ تولہ ' زہر مہرہ ۲ تولہ ' لوبان ۲ تولہ ' کشتہ بارہ سنگا ۲ تولہ '

ترکیب تیاری تمام ادوویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک چار رتی تا ایک ماشہ دن میں دو بار

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں



فوائد تمام بلغمی اور صفراوی یعنی اعصابی اور غدی بخاروں کے لئے تریاق ہے اس کے علاوہ تمام غدی اعصابی ' اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے

# حیات جاوید

ھوالشافی کشتہ سم الفار ا تولہ ' کشتہ قلعی ۶ ماشہ ' زعفران ۶ ماشہ ' سلاجیت ا تولہ ' آب ادرک حسب ضرورت

ترکیب تیاری تمام ادویات کو آب ادرک میں ایک ہفتہ تک کھرل کریں اور محفوظ کر لیں

مقدار خوراک نصف چاول تا دو چاول ہمراہ لبوب کبیر دن میں ایک بار دیں

افعال و اثرات عضلاتی غدی مقوی باہ ہے

فوائد قوت باہ اور امساک پیدا کرتا ہے اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے

# حب مصفی خاص

ھوالشافی رسونت عمدہ ۵ تولہ ' فلفل سیاہ ۵ تولہ ' مغز بادام شیریں ۵ تولہ '

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس کر ملا کر خوب کوٹیں اور حب بقدر نخودی گولیاں بنالیں

مقدار خوراک ایک تا دو گولی صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ

افعال و اثرات غدی اعصابی افعال و اثرات کا حامل ہے

فوائد انتہائی مصفیٰ خون ہے پھوڑے پھنسیاں' خارش 'اٹھراہ وغیرہ کے لئے بے حد مفید ہے

## تریاق معدہ

ھوالشافی مرچ سیاہ ۵ تولہ 'الائچی خورد ۵ تولہ 'نوشادر ۵ تولہ 'فلفل دراز ۵ تولہ'

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں

مقدار خوراک چار رتی تاایک ماشہ دن میں تین چار بار

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد درد شکم قے بد ہضمی تبخیر معدہ کی بھوک کے لئے بے حد مفید ہے

## حب مقوی ممسک

ھوالشافی حرمل مقشر ۵ تولہ 'قرنفل ۵ تتولہ 'زعفران ۶ ماشہ 'سفید پیاز کا پانی نصف کلو'

ترکیب تیاری پہلے دونوں ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں اور سفید پیاز کے پانی میں حل کے چینی کے پیالے میں رکھ دیں جب پانی خشک ہو جائے تو زعفران ملاکر کھرل کریں شہد کی مدد سے حب بقدر نخودی گولیاں بنالیں

مقدار خوراک دو گولی قبل از جماع دو گھنٹہ قبل دودھ سے کھائیں

افعال و اثرات عضلاتی غدی ہیں



## سفوف مقوی خاص اکسیری

ھوالشافی سم الفار سفید ۱ ماشہ 'لونگ ۳۰۰ ماشہ

ترکیب تیاری لونگ باریک پیس لیں اور پھر سم الفار ڈال کر خوب کھرل کریں کہ مانند غبار سفوف تیار ہو جائے بس تیار ہے

مقدار خوراک چار رتی تاایک ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ گھی

فوائد عضلاتی غدی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے بے حد مقوی باہ ہے دودھ گھی زیادہ استعمال کریں

## اکسیر معدہ

ھوالشافی نوشادر ۶ تولہ ' نمک خوردنی ۶ تولہ ' دانہ الائچی خورد ۶ تولہ 'فلفل دراز ۲ تولہ 'جو کھار ۲ تولہ 'قلمی شورہ ۲ تولہ 'فلفل سیاہ ۲ تولہ 'ست پودینہ ۶ ماشہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

مقدار خوراک چار رتی تا ۱.۵ ماشہ دن میں تین بار

**فوائد** غدی اعصابی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے خوش ذائقہ قلیل الخوراک اور کثیر النفع چورن ہے پیٹ درد بد ہضمی بھوک کی کمی اور معدہ کے تمام عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی امراض کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے کھایا پیا فوراً ہضم کرتا ہے

## اکثیر بخار

**ھوالشافی** لوبان کوڑیہ ۶ ماشہ، کشتہ گئو دنتی ۳ ماشہ، کشتہ ابرک سیاہ ۳ ماشہ، کشتہ سنکھ ۳ ماشہ، کشتہ پھٹکڑی ۳ ماشہ، کشتہ سنگ جراحت ۳ ماشہ،

**مقدار خوراک** چار رتی تا ایک ماشہ ہمراہ قہوہ یا چائے

**فوائد** عضلاتی اعصابی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے ہر قسم کی بلغمی اور صفراوی یعنی اعصابی اور غدی تحریک کے بخاروں کے لئے تریاق سے کم نہیں اعصابی بخاروں میں قہوہ یا چائے کے ساتھ دیں اور صفراوی بخاروں میں کسی شربت کے ساتھ دیں

## شنگرفی

**ھوالشافی** کشتہ شنگرف عمدہ ۵ گرام، تخم حرمل ۵۰ گرام



، سلاجیت عمدہ ۱۵ گرام

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو نہائت باریک پیس کر ملالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک گرام روزانہ دودھ سے دیں

**فوائد** تمام اعصابی غدی اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے جریان نامردی کثرت بول شوگر اعصابی فالج اعصابی کمزوری اور عام جسمانی کمزور کے لئے بے حد مفید ہے

افعال و اثرات عضلاتی غدی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے

## زعفرانی

**ھوالشافی** زعفران عمدہ ۵ گرام، جند بید ستر ۱۰ گرام، کچلہ مدبر ۱۰ گرام، کشتہ شنگرف ۱۰ گرام، لونگ ۱۰ گرام، دارچینی ۱۰ گرام،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر ملا لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** دو رتی تا چار رتی تک ہمراہ دودھ

مقدار خوراک ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ سے دیں
افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہے

دیں

افعال و اثرات    عضلاتی غدی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے

فوائد    تمام اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے جریان نامردی سستی فالج اعصابی دردیں اعصابی کمزوری کے لئے بے حد مجرب نسخہ ہے

# ازراقی جدید

ھوالشافی    کچلہ مدبر ۲۰ گرام ' جدوار ۱۰ گرام ' جائفل ۱۰ گرام ' جلوتری ۱۰ گرام ' لونگ ۱۰ گرام ' مصبر زرد ۱۰ گرام '

ترکیب تیاری    تمام ادویہ کو باریک پیس کر منقیٰ کی مدد سے چنے کے برابر گولیاں بنالیں

مقدار خوراک    ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ    افعال و اثرات    عضلاتی غدی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے

اعصابی دردوں اعصابی کمزوری اور اعصابی تحریک کی وجہ سے



# حب خاص زعفرانی

ھوالشافی    زعفران ' ریگ ماہی ' کشتہ مرجان ' کشتہ شنگرف ' افیون ' ہرایک ۶ ماشہ ' خراطین اڑھائی تولہ ' خولنجان ۵ تولہ '

ترکیب تیاری    تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ نہایت باریک کر کے پیس لیں اور پیاز کے پانی کے ساتھ دو روز کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور اوپر ورق نقرہ چڑھالیں

مقدار خوراک ایک گولی صبح شام نیم گرم دودھ کے ساتھ کھلائیں

افعال و اثرات    عضلاتی غدی ہیں

فوائد    مقوی باہ ہے قوت باہ پیدا کرتا ہے جریان نامردی کمزوری کا خاتمہ کرتا ہے قے اعصابی کمزوری کے لئے لاجواب ہے اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی مردانہ امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے

# حب خراطین

ھوالشافی    خراطین مصفیٰ ۵ تولہ ' سنگھاڑا ۵ تولہ تخم کونچ ۵ تولہ ' سلاجیت عمدہ ۱ تولہ ' کشتہ قلعی ۱ تولہ ' کشتہ چاندی ۱ تولہ '

ترکیب تیاری    تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں اور شیر برگد ملا کر حب بقدر نخود قابلی بنالیں

**فوائد** احتلام جریان سرعت انزال اور مردانہ کمزوری کے لئے بہترین نسخہ ہے

## سفوف شباب

**ھوالشافی** موصلی سفید، ثعلب مصری، تالمکھانہ، موچرس، اندرجو شیریں، تخم اٹنگن، بو پھلی، ہر ایک ۱ تولہ گوند کتیرا ۱ تولہ، چھلکا اسبغول ۱ تولہ، سنگھاڑا ۵ تولہ، چینی ۱۰ تولہ، سفوف بنالیں

**مقدار خوراک** چھ ماشہ ہمراہ دودھ صبح شام

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی مغلظ منی ہے

**فوائد** احتلام جریان سرعت انزال کے لئے اکسیر ہے

## اعصابی غدی ہاضم

**ھوالشافی** دانہ لاچی خورد ۶ ماشہ، زیرہ سفید ۶ ماشہ، پودینہ ۶ ماشہ، نمک سیاہ ۶ ماشہ، سہاگہ بریاں ۶ ماشہ، سونف ۱ تولہ کشنیز خشک ۱ تولہ، مصری ۲ تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** تین ماشہ صبح شام ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہاضم ہے

**فوائد** عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تمام معدہ امعاء کے امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے عضلاتی غدی تبخیر معدہ کے لئے بے حد مفید ہے سینے کی جلن ہاتھ پاؤں کی جلن وغیرہ غدی علامات بہت جلد ختم کر دیتا ہے



## سفوف جریان

**ھوالشافی** تالمکھانہ ۴ تولہ، طباشیر نقرہ ۲ تولہ، دانہ الائچی خورد ۶ ماشہ کشتہ قلعی ۳ ماشہ

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں

**مقدار خوراک** تین ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ سے

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہے

**فوائد** جریان احتلام سرعت انزال کے لئے بے حد مفید اور مجرب ہے

## حب جریان

**ھوالشافی** دانہ الائچی خورد ۱ تولہ، طباشیر نقرہ ۱ تولہ، مغز بادام ۶ ماشہ کشتہ چاندی ۱ ماشہ کشتہ قلعی ۱ ماشہ کشتہ مرجان ۱ ماشہ کشتہ سہ دھاتہ ۱ ماشہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر شہد ملا کر دانہ مونگ کے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ سے دیں

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہے

**فوائد** جریان احتلام سرعت انزال کے لئے بے حد مفید ہے ایک گولی صبح شام سفوف جریان کے ہمراہ استعمال کریں

## روغن گوش اکسیری

ھوالشافی پھول کیکر آدھی چھٹانک 'ڈوڈا کپاس ۲ عدد 'لہسن چھلا ہوا ۵ عدد 'پیاز ثابت ۱ عدد 'سرخ مرچ ۳ عدد 'کدو دیسی ایک چھٹانک 'رتن جوت ۱ تولہ 'برگ نیم آدھی چھٹانک 'تیل سرسوں ایک پاؤ

ترکیب تیاری تمام ادویات کو تیل سرسوں میں جلالیں جب تمام ادویات جل کر کوئلہ بن جائیں تو آگ سے نیچے اتار کر تیل کو ٹھنڈا ہونے دیں ٹھنڈا ہونے پر تیل کو احتیاط سے پن لیں اور کسی شیشی میں محفوظ کرلیں اور جلی ہوئی ادویات کو ضائع نہ کریں بلکہ باریک پیس لیں وہ مرہم کی شکل اختیار کر جائے گی اس کو دھدر 'چنبل 'پھوڑے 'پھنسیاں وغیرہ پر بطور مرہم لگائیں

افعال و اثرات عضلاتی غدی روغن ہے

فوائد کان درد ہو تو دو تین قطرے نیم گرم تیل کان میں ڈالیں فوراً آرام ہو گا اور پیپ کو بھی بند کر کے کان بہنے اور کان سے پیپ آنے کے لئے تین قطرے روزانہ تین بار ڈالیں مسلسل استعمال سے کان بہنا اور کان سے پیپ آنا وغیرہ بند ہو جاتے ہیں اگر کان میں پھنسیاں ہوں تو وہ بھی ٹھیک ہو جاتی ہیں

## حب شنگرفی

ھوالشافی شنگرف رومی ۱ تولہ 'دار چینی ۱ تولہ 'کچلہ مدبر ۶ ماشہ 'تخم دھتورہ ۶ ماشہ 'شیر برگد ۳ تولہ'

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں پیس کر شیر برگد کے ہمراہ خوب کھرل کریں حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں

مقدار خوراک ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات عضلاتی غدی ہے



فوائد تمام اعصابی غدی اور غدی اعصابی عضلاتی غدی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے جریان نامردی کمزوری اعصاب 'فالج 'لقوہ کے لئے بے حد مفید ہے

## حب ذکاوت حس کافوری

ھوالشافی اجوائن خراسانی ۲ تولہ تباشیر اصلی ۲ تولہ 'کافور ۱ تولہ'

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں اور حب بقدر نخودی بنالیں

مقدار خوراک ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ سے دیں

افعال و اثرات اعصابی عضلاتی ہے

فوائد نوجوانوں کی بڑھتی ہوئی حس کو کنٹرول کر کے ذکاوت حس کا خاتمہ کرتا ہے

## خون بند

ھوالشافی سنگ جراحت شگفتہ ۵ تولہ 'پھٹکڑی بریاں اڑھائی تولہ 'گیرو اڑھائی تولہ'

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں

مقدار خوراک ایک ماشہ تا دو ماشہ دن میں تین بار شربت انجبار وغیرہ

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی حابس ہے

فوائد ہر قسم کے جریان خون کو روکنے کے لئے موثر ہے خونی بواسیر 'نکسیر 'کثرت حیض 'خونی قے اور پاخانے کے ساتھ خون آنے کو روکتا ہے

# معجون ملین خاص

**هوالشافی** سقمونیا ولائتی ۱۰ تولہ، گلقند خالص ۱ کلو،

**ترکیب تیاری** سقمونیا باریک پیس کر گلقند میں ملائیں خوب باریک یک جان کر لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** تین تا چھ ماشہ رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ سے لیں

**افعال و اثرات** اعصابی عضلاتی ملین ہے زیادہ مقدار میں شدید مسہل ہے

**فوائد** تمام عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی اور غدی اعصابی امراض و علامات کے لئے مفید ہے

# سفوف قابض

**هوالشافی** موچرس ۲ تولہ، حب الآس ۲ تولہ، اقاقیہ ۲ تولہ، دارچینی ۶ ماشہ، چوب چینی ۶ ماشہ، کمرکس ۴ تولہ، افیون خالص ۱ تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو انتہائی باریک پیس لیں

**مقدار خوراک** دو تا چار رتی ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہے

**فوائد** بے حد قابض ہے پیچش اسہال کے لئے نہایت بھروسہ کی دوا ہے فوری اثر کرتا ہے بچوں کو زیادہ مقدار میں استعمال نہ کرائیں



# سفوف مغلظ جدید

**هوالشافی** تخم سریالہ ۵ تولہ، تخم بھنگ ۵ تولہ، سمندر سوکھ ۵ تولہ، بیج بند ۵ تولہ، مغز تخم تمرہندی ۵ تولہ موصلی سفید ۵ تولہ، کمرکس ۵ تولہ، موچرس ۵ تولہ، ستاور ۵ تولہ، کوزہ مصری ہم وزن ادویہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو نہایت باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** تین ماشہ ہمراہ دودھ صبح شام

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہے

**فوائد** جریان احتلام رقت سرعت کے لئے لاجواب تحفہ ہے منی کو کثرت کے ساتھ پیدا کرتا ہے

# قرص مسکن

**هوالشافی** اجوائن خراسانی ۲ تولہ، کمرکس ۲ تولہ، بیج بند ۳ تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام دواؤں کو کوٹ کر لعاب اسبغول کے ہمراہ حب بقدر نخودی بنالیں

**مقدار خوراک** ایک گولی صبح شام ہمراہ دودھ سے کھلائیں

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی مسکن ہے

**فوائد** ذکاوت حس کثرت احتلام، سرعت انزال کے لئے نہایت مفید ہے

# حب مقوی و ممسک (ریگ ماہی والی)

**ھوالشافی** زعفران خالص اتولہ‘ دار چینی اتولہ‘ جائفل اتولہ‘ افیون اتولہ‘ عقرقرحا اتولہ‘ شنگرف رومی اتولہ‘ قرنفل اتولہ‘ ریگ ماہی اتولہ‘ جند بید ستر اتولہ‘ ازراقی مدبر اتولہ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر حب بقدر نخودی بنالیں

**مقدار خوراک** ایک تادو گولی رات کو ہمراہ دودھ سے استعمال کریں

**افعال واثرات** عضلاتی غدی اعلیٰ درجہ کا ممسک نسخہ ہے

# حب خاص شنگرفی

**ھوالشافی** کچلہ مدبر ۱۰ تولہ‘ کشتہ فولاد ۶ ماشہ‘ سم الفار چار رتی‘ کشتہ شنگرف ۶ ماشہ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر شہد کی مدد سے مرچ سیاہ کے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ایک تادو گولی صبح شام دودھ سے دیں

**افعال واثرات** عضلاتی غدی مقوی ہے

**فوائد** نامردی اعصابی کمزوری‘ ضعف باہ اعصابی دردوں کے لئے لاجواب ہے دوران استعمال دودھ گھی خوب استعمال کریں



# اکسیر جریان

**ھوالشافی** پوست آملہ اتولہ‘ برگ بھنگ اتولہ‘ ہلدی اتولہ‘ جائفل اتولہ‘ رسونت اتولہ‘ سلاجیت اتولہ‘ کشتہ قلعی اتولہ‘ ورچ ۶ ماشہ‘ کشتہ چاندی ۴ ماشہ‘ افیون اماشہ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس لیں اور آملہ کے رس میں کھرل کرکے حب بقدر نخود بنالیں

**مقدار خوراک** دو گولی صبح شام ہمراہ دودھ دیں

**فوائد** جریان احتلام اور سرعت انزال کے لئے لاجواب ہے پرانے سے پرانا جریان اس کے استعمال سے ختم ہوجاتا ہے

# حب طلسم

**ھوالشافی** زرنبی عمدہ اتولہ‘ کوکنار اتولہ‘ میٹھا تیلیا مدبر اتولہ‘ شیر برگد ۵ تولہ‘

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو سفید سرمے کی طرح باریک پیس کر شیر برگد ملاکر حب بقدر نخودی بنالیں اور ورق نقرہ چڑھالیں

**مقدار خوراک** ایک تادو گولی صبح شام ہمراہ دودھ سے دیں

**افعال واثرات** عضلاتی اعصابی ہے

**فوائد** احتلام انزال اور سرعت انزال کے لئے بہترین ہے مایوس مریض اسے ضرور استعمال کریں طلسم ثابت ہوگا

# خاتونی

**ھوالشافی** مصبر عمدہ ۶ تولہ ' مرکی ۶ تولہ ' ریوند خطائی ۶ تولہ ' ہیرا کسیس ۶ تولہ ' ہنگ عمدہ ۳ تولہ سبز کونین ۳ تولہ

**ترکیب تیاری** تمام اویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر خوب ملالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** دو تا چار رتی کیپسول میں بھر کر صبح شام مکھن یا مربہ سیب ' گاجر کے ساتھ کھائیں اور اوپر سے آدھا کلو دودھ ضرور پلائیں

**افعال و اثرات** عضلاتی غدی ہے

**فوائد** عورتوں کی تمام پوشیدہ امراض کے لئے لاجواب ہے لیکوریا خارش کثرت بول خارش اندام نہانی ' ضعف مثانہ ' کمزوری رحم ' خون حیض کی کمی بیشی خون کی کمی وغیرہ کو دنوں میں ختم کرکے عورت کو صحیح معنوں میں عورت بنانے والی اکسیر ہے گرمیوں میں اس دوا کی مقدار کم استعمال کریں اور ساتھ مربہ اور دودھ وغیرہ ضرور استعمال کرائیں کیونکہ کئی عورتوں کو گرمیوں من زیادہ مقدار میں استعمال کرنے سے گھبراہٹ کی شکایت ہو جاتی ہے سردیوں میں بھی مقدار خوراک چار رتی استعمال کریں لیکن ساتھ دودھ مکھن اور مربہ ضرور استعمال کریں چونکہ یہ دوا انتہائی خشک گرم ہے

# اویسیہ کف سیرپ

**ھوالشافی** برگ بانسہ ۱۰۰ گرام ' ملٹھی ۱۰۰ گرام ' نوشادر ۱۰ گرام ' سوڈا بائی کارب ۲۵ گرام ' ست پودینہ ۲ گرام ' چینی ڈیڑھ کلو '



**ترکیب تیاری** برگ بانسہ اور ملٹھی کو دڑدڑا کرلیں اور رات کو دو کلو پانی میں بھگو دیں صبح آگ پر پکائیں جب پانی آدھا رہ جائے تو آگ سے اتار کر ٹھنڈا مل چھان کر پانی علیحدہ کرلیں اور چینی ملا کر شربت پکائیں جب شربت تیار ہونے کے قریب ہو تو میٹھا سوڈا اور نوشادر ڈال دیں اور میٹھا سوڈا ڈالنے سے شربت میں ابال سا پیدا ہوگا اس لئے شربت کو آگ سے نیچے اتار لیں ابال ختم ہونے پر پھر آگ پر رکھ کر پکائیں جب شربت تیار ہو جائے تو پھر آگ سے اتار کر ٹھنڈا کرلیں اور ست پودینہ ڈال کر خوب ملالیں اور بوتلوں میں بھرلیں

**مقدار خوراک** ایک تا دو چمچ صبح دوپہر شام

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہے

**فوائد** پرانی کھانسی دمہ الرجی اور خشکی سردی کی وجہ سے ہونے والی کھانسی کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے ٹی بی کی کھانسی کے لئے بھی مجرب ہے شربت پیتے ہی گلے کی خراش اور کانسی کو آرام آنا شروع ہو جاتا ہے غلیظ بلغم کو آسانی سے خارج کرنے کے لئے لاجواب ہے

# سفوف مغلظ خاص

**ھوالشافی** ثعلب مصری ۱ تولہ ' دانہ الائچی خورد ۱ تولہ ' تالمکھانہ ۱ تولہ ' تج ۱ تولہ ' بیج بند ۱ تولہ ' مغز تخم تمرہندی ۱ تولہ ' طباشیر ۱ تولہ ' مغز تخم کنول گٹہ ۱ تولہ ' موچرس ۱ تولہ ' چھلکا اسبغول ۱ تولہ ' بہمن سرخ ۱ تولہ ' کشتہ قلعی ۶ ماشہ ' کشتہ صدف ۶ ماشہ ' کشتہ بیضہ مرغ ۶ ماشہ ' کوزہ مصری ۱ پاؤ '

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر سفوف بنالیں

**مقدار خوراک** تین تا چھ ماشہ صبح شام ہمراہ دودھ سے دیں

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی سفوف مغلظ ہے

**فوائد** جریان منی اور ضعف مثانہ کے لئے مفید ہے منی کو کثرت سے پیدا کرنے کے ساتھ ساتھ گاڑھا بھی کرتا ہے اور منی میں کرم بھی پیدا کرتا ہے

## کشتہ شنگرف خاص

**ھوالشافی** شنگرف رومی کی ایک تولہ کی ڈلی لے کر کڑچھی میں رکھ کر آگ پر رکھیں اور اوپر برہمی بوٹی کے پانی کا چویہ دیں جب تین بوتل آب برہمی جزب ہو جائے تو شنگرف کی ڈلی کو برہمی بوٹی کے اس نغندہ میں رکھیں جس سے پانی نکالا ہو رکھ کر دو پیالیوں من گل حکمت کر کے پانچ کلو اوپلوں کی آگ دے دیں سرد ہونے پر نکال لیں شنگرف کشتہ ہو گئی ہو گی آگ نہایت احتیاط سے صرف پانچ کلو اوپلوں کی ہی دیں زیادہ آگ دینے سے شنگرف کے اڑ جانے کا خدشہ ہوتا ہے

**مقدار خوراک** ا چاول تا چار چاول ہمراہ مکھن دیں

**فوائد** بے حد مقوی باہ کشتہ ہے خون پیدا کرتا ہے بدن اور چہرے کی رنگت کو سرخ کر دیتا ہے صرف چند خوراکیں ہی جسم میں برقی لہر دوڑا دیتی ہیں

## سفوف کشنیز ملٹھی والا

**ھوالشافی** کشنیز ۱۰۰ گرام، ملٹھی ۱۰۰ گرام چینی ۱۰۰ گرام،

**ترکیب تیاری** تینوں ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ایک چمچہ دن میں دو تین بار ہمراہ دودھ دیں

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں



**فوائد** تمام عضلاتی غدی، غدی عضلاتی اور غدی اعصابی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے تیزابیت معدہ و امعاء السر، ورم معدہ، یرقان، پیشاب کی جلن، خونی پیچش، مروڑ، اور دل کی گبراہٹ کے لئے بے حد مفید ہے

## حب بواسیر لاثانی

**ھوالشافی** مغز نمولی نیم ا تولہ، مغز نمولی بکائن ا تولہ، رسونت مصفیٰ ا تولہ، چاسکو آدھ تولہ، کتھہ سفید آدھ تولہ، گوگل آدھ تولہ، پوست ریٹھہ آدھ تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر آب مولی کے ساتھ کھرل کر کے چنے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ۲ گولی صبح شام

**افعال و اثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** بواسیر خونی و بادی کے لئے مفید ہے دو ہفتہ کے استعمال سے تمام عوارض بواسیر دور ہو جاتے ہیں

## اکسیر لیکوریا خاص

**ھوالشافی** چکنی سپاری ۴ تولہ، پیپل کی راکھ ۴ تولہ، طباشیر ۲ تولہ، ست مازو ۹ ماشہ، کشتہ مرجان ۹ ماشہ، کشتہ بیضہ مرغ ۶ ماشہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس لیں اور پھر ملا لیں اور

مقدار خوراک ۴رتی تا ڈیڑھ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ دیں

افعال واثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد ہر قسم کے لیکوریا کا خاتمہ کر دیتا ہے

حب زعفران جند بید ستروالی

ھوالشافی کشتہ شنگرف ۱ ماشہ 'کشتہ سم الفار ۱ ماشہ 'افیون ۲ ماشہ 'چرس ۲ ماشہ 'زعفران ۲ ماشہ 'جند بید ستر ۶ ماشہ 'جائفل ۳ ماشہ 'جلوتری ۶ ماشہ 'کچلہ مدبر ۳ ماشہ 'عقر قرحا ۶ ماشہ 'بیر بہوٹی ۳ ماشہ 'خراطین مصفیٰ ۹ ماشہ 'زردی بیضہ مرغ ۱۵ عدد'

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس کر زردی بیضہ مرغ ملا کر کھرل کریں جب دونوں خشک ہونے لگیں تو اور زردی ڈال دیں اس طرح ۱۵ زردیاں کھرل کریں پھر گولیاں بقدر نخودی بنالیں اور اوپر ورق نقرہ چڑھالیں

مقدار خوراک ۱ گولی روزانہ صبح کھانے بعد دودھ میں گھی ڈال کر استعمال کریں

افعال واثرات عضلاتی غدی افعال واثرات ہیں

فوائد بے حد مقوی باہ ہے نامردی کمزوری جریان اعصابی کمزوری مثانہ کی کمزوری سلسل بول اور تمام اعصابی غدی اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے اکسیر ہے

## اکسیر بخار

ھوالشافی لوبان کوڑیہ ۶ ماشہ 'کشتہ ابرک ۱ تولہ 'کشتہ ہڑتال گئو دنتی ۱ تولہ'



ترکیب تیاری تینوں ادویات کا باریک سفوف بنالیں

مقدار خوراک چار رتی تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین بار

افعال واثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد اکسیر بخار ہے صفراوی اور بلغمی بخاروں کے لئے تریاق ہے صفراوی بخاروں میں کسی شربت کے ساتھ دیں اور بلغمی بخاروں میں قہوہ کے ساتھ دیں

## کرن جوانی گولیاں

ھوالشافی گوگل مصفیٰ ۵ تولہ 'لاجونتی ۱ تولہ 'تالمکھانہ ۱ تولہ 'تخم اٹنگن ۱ تولہ 'موصلی سفید ۱ تولہ 'ثعلب مصری ۱ تولہ کشتہ فولاد ۱ تولہ کشتہ سہ دھاتہ ۱ تولہ شیر برگد ۵ تولہ 'شہد ۵ تولہ ۔

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں پھر شیر برگد اور شہد ملا کر دس ہزار چوٹ لوہا کی آئرن پر لگائیں اور گولیاں بقدر نخود بنالیں

مقدار خوراک دو گولی صبح شام ہمراہ دودھ

افعال واثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد جریان احتلام اور سرعت انزال کے لئے لاجواب دوا ہے منی کی جملہ خرابیوں کو دور کرتا ہے مثانہ کو طاقت دیتا ہے پیشاب بار بار آنے کو روکتا ہے گردہ کو طاقت دیتا ہے

# خصوصی مجربات حکیم ملک نوازش علی اعوان

حکیم نوازش علی اعوان صاحب کا شمار میرے ان بزرگوں اور دوستوں میں ہوتا ہے جنہوں نے کبھی بھی مجھ سے بخل نہیں کیا بلکہ اپنے سال ہا سال کے تجربات و مشاہدات بھی میرے حوالے کر دیے ہیں آپ کے والد صاحب اور آپ کے دادا حضور بھی حکیم حاذق تھے اور طبیہ کالج دہلی سے گولڈ میڈل یافتہ تھے آپ کے خاندان میں حکمت کم و بیش دو اڑھائی سو سال سے چلی آ رہی ہے اسی لحاظ سے حکمت آپ کو ورثے میں ملی ہے

مجھے یاد نہیں کہ میری آپ سے پہلی ملاقات کب اور کیسے ہوئی مگر مجھے اتنا یاد ہے کہ جب میں نے اپنا تعارف کروایا تو حکیم صاحب مجھے اٹھ کر گلے ملے اور مجھے بتایا کہ تم ہمارے خاندان سے ہی ہو اور پھر میرے والد صاحب اور میرے بزرگوں کے متعلق فرمانے لگے کہ ان کو میں بہت سالوں سے جانتا ہوں اس کے بعد پھر آپ سے میری ملاقاتوں کا سلسلہ شروع ہو گیا اور آپ نے اپنا تمام علمی خزانہ میرے حوالے کر دیا کیونکہ آپ کی اولاد میں سے کوئی بھی اس قابل نہیں کہ آپ کے علمی خزانے کو سنبھال سکے میں نے اپنی پہلی کتاب گائیڈ قانون مفرد اعضاء مع شاہکار مجربات میں آپ کے کچھ نسخے درج کیے تھے اور اب آپ کے کچھ نسخے اس کتاب میں درج کر رہا ہوں اور انشاء اللہ آپ کے مردانہ امراض پر طویل تجربات اپنی تیسری کتاب مردوں کی بیماریاں اور ان کا علاج کے ساتھ درج کروں گا



حکیم صاحب میرے تحریری کام سے بہت خوش ہوئے اور میری بہت حوصلہ افزائی کی آپ چونکہ قانون مفرد اعضاء کے تحت پریکٹس نہیں کرتے اس لئے میں آپ کے مجربات کو قانون مفرد اعضاء کے تحت ترتیب دے کر یہاں درج کر رہا ہوں

## حب خاص

ھوالشافی جائفل اتولہ، جند بید ستر اتولہ، لونگ اتولہ جلوتری اتولہ، دار چینی اتولہ مرچ سیاہ اتولہ، مگھاں اتولہ بالچھڑ اتولہ، ناگر موتھا اتولہ، ریگ ماہی اتولہ، کچلہ مدبر ڈھائی تولہ، سنڈھ اتولہ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس لیں اور منقیٰ حسب ضرورت ملا کر خوب کوٹیں اور چنے برابر گولیاں بنالیں

مقدار خوراک ۱تا۲ گولی صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات عضلاتی غدی مقوی باہ ہے

فوائد تمام اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے نامردی اعصابی کمزوری درد ریح اعصابی دردیں گھنٹھیا اور وجع المفاصل کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے

## تبخیری

ھوالشافی ریوند چینی ایک پاو، نوشادر ایک پاو، میٹھا سوڈا ایک پاو، نمک سیاہ ادھ پاو

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر ایک پرات میں ڈال کر پانی کا چھینٹا لگائیں اور دونوں ہاتھوں سے خوب ملیں جب ہلکا ہلکا گیلا ہو جاتو تو کسی ڈبے میں بند کر دیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۱ ماشہ تا ۲ ماشہ دن میں تین بار

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی تحریک کی وجہ سے ہونے والی قبض اور تبخیر معدہ کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے اگر اس نسخہ میں نمک نہ ڈالیں تو یرقان کے لئے بھی مفید ہے

## کشتہ زاج سفید

**ھوالشافی** پھٹکڑی سفید ۱ پاو

**ترکیب تیاری** پھٹکڑی لے کر باریک پیس لیں اور لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر چولہے پر رکھیں جب پگھل جائے تو بکری کا دودھ کا چویا دینا شروع کریں یعنی تھوڑا تھوڑا دودھ اس پر ڈالیں اور لوہے کی سلاخ سے ہلاتے رہیں جب پہلا دودھ جذب ہو جائے تب اور ڈال دیں اسی ترکیب سے دو کلو دودھ جذب کروادیں اور کڑاہی سے زاج سفید کشتہ شدہ نکال لیں اور باریک پیس کر محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** ۱ ماشہ ہمراہ دودھ دن میں دو تین بار

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں



**فوائد** اکسیر کشتہ ہے نکسیر نفث الدم سوزاک بواسیر خونی صفراوی بخار یرقان بچوں کی پیچش کثرت حیض نزلہ و زکام اور کھانسی اور ہر قسم کے جریان خون کو بند کرتا ہے ہر قسم کے غدی امراض و علامات کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے

## تبخیری خاص

**ھوالشافی** بادیان ۵ تولہ' زنجبیل ۵ تولہ' ملٹھی ۵ تولہ' دانہ الائچی کلاں ۵ تولہ' نوشادر ڈھائی تولہ' فلفل سیاہ ڈھائی تولہ' نمک سیاہ ڈھائی تولہ' نمک لاہوری ڈھائی تولہ'

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ آب بعد از غذا

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** تبخیر معدہ کے لئے بے حد مفید ہے عضلاتی غدی تمام امراض و علامات کے بے حد مفید ہے

## صدفی

**ھوالشافی** صدف صادق ۱ پاو' گاودنتی ۱ پاو'

**ترکیب تیاری** دونوں کو ٹکڑے کر کے بھنگ کے نغدہ میں رکھ کر دو بوری اوپلوں کی آگ دیں کشتہ ہو گا اس کشتہ کو باریک پیس لیں اور اس میں صندل سفید ۵ تولہ' طباشیر ۵ تولہ' الائچی خورد ۵ تولہ' نہایت باریک پیس ملالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک آدھ تا ڈیڑھ ماشہ دن میں تین بار شربت صندل یا دودھ سے دیں

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد یرقان جریان احتلام اور ہر قسم کے گرم امراض و علامات کے لئے بے حد مفید ہے ہائی بلڈ پریشر کے لئے بھی بے حد مفید ہے گرمیوں میں یہ نسخہ ضرور تیار کرنا چاہئے ہر قسم کی گرم مرض کے لئے تریاق ثابت ہو گا

## سفوف مغلظ خاص

ھوالشافی موصلی سفید ۲تولہ، موصلی سیاہ ۲تولہ، بہمن سفید ۲تولہ، بہمن سرخ ۲تولہ، ثعلب مصری ۲تولہ، شقاقل مصری ۲تولہ، ستاور ۲تولہ، سنگھاڑا ۲تولہ، تالمکھانہ ۴تولہ، الائچی خورد ۴تولہ، بیجبند ۴تولہ، گوند ببول ۴تولہ، طباشیر ۴تولہ، چھلکا اسبغول ۴تولہ، چہار مغز ۲تولہ، ورق نقرہ ۶ماشہ، کوزہ مصری سب ادویات کے ہموزن

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۶ماشہ تا۹ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات اعصابی غدی افعال اثرات کا حامل نسخہ ہے

فوائد جریان احتلام سرعت انزال اور ذکاوت حس کا مکمل خاتمہ کر دیتا ہے

## حب مقوی باہ



ھوالشافی کشتہ شنگرف ڈھائی تولہ، کچلہ مدبر ڈھائی تولہ، میٹھا تیلیا مدبر ۲تولہ، جائفل ڈھائی تولہ، جلوتری ڈھائی تولہ، قرنفل ڈھائی تولہ، فلفل دراز ڈھائی تولہ، دارچینی ڈھائی تولہ، عقرقرحا ڈھائی تولہ، جندبیدستر ۲تولہ، خولنجاں ڈھائی تولہ، ریگ ماہی ۲تولہ، زعفران ۲تولہ، منقیٰ ۱۵تولہ،

ترکیب تیاری تمام ادویات کو باریک پیس کر منقیٰ ملا کر کوٹیں اور حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں

مقدار خوراک ۱گولی صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال اثرات عضلاتی غدی ہیں

فوائد نامردی کمزوری ضعف باہ فالج لقوہ اور وجع المفاصل وغیرہ کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے ہر قسم کی اعصابی غدی اور اعصابی عضلاتی امراض و علامات کے لئے مفید ہے

## اعصابی غدی تریاق (بنسخہ خاص)

ھوالشافی خمیر سوار اترہ ہلدی ۱پاؤ لے کر اس کو دردڑا کر لیں جب خشک ہو جائے تب اس کو خوب باریک پیس لیں اور اس میں سفوف ملٹھی اور گلوکوز آدھ کلو ملا لیں اور خوب کھرل کریں بس تیار ہے

افعال اثرات اعصابی غدی ہیں

فوائد ہر قسم کی عضلاتی غدی اور غدی عضلاتی امراض و علامات کے لئے تریاق ہے خشک دمہ کھانسی ٹی بی خونی بواسیر یرقان پیشاب کی جلن وغیرہ تمام عضلاتی اور غدی عضلاتی امراض و علامات کے لئے تریاق ہے

# مجربات خصوصی

## جناب حکیم و ڈاکٹر منظور اقبال رانا صاحب

ڈاکٹر منظور اقبال رانا صاحب کا شمار بھی میرے دوستوں اور بزرگوں میں ہوتا ہے آپ کو طبی پریکٹس کرتے ہوئے تقریباً ۴۰ سال ہوگئے ہیں آپ سے میری ملاقات صرف چند ماہ قبل ہوئی میں نے اپنا تعارف کروایا اپنی کتاب گائیڈ قانون مفرد اعضاء بطور تحفہ دی کتاب کو پڑھ کر بہت خوش ہوئے اور بہت تعریف کی پھر ان سے میری ملاقاتوں کا سلسلہ شروع ہوگیا صرف چند ملاقاتوں میں ہی میرے دوست بن گئے اور اپنی بیاض خاص میرے حوالے کر دی جس میں اپنی چالیس سالہ پریکٹس کا نچوڑ تھا میں نے اپنی بیاض خاص سے بہترین نسخہ جات نوٹ کر لئے ان کی اولاد میں سے چونکہ کوئی بھی اس اہل نہیں کہ ان کے بعد طبی پریکٹس کر سکیں اس لئے انہوں نے اپنا تمام علمی ورثہ مجھے ہی منتقل کر دیا یہاں میں ان کے چند مجربات پیش کر رہا ہوں مردانہ امراض و علامات پر ان کی چالیس سالہ تحقیق و تجربات اور نادر نسخہ جات انشاء اللہ اپنی کتاب مردوں کی بیماریاں اور ان کا علاج میں تفصیل کے ساتھ پیش کروں گا

## لیکوریئہ

ھوالشافی کشتہ صدف ۲ تولہ، کشتہ بیخ مرجان ۲ تولہ، کشتہ بیضہ مرغ ۲ تولہ، کشتہ زاج سفید ۲ تولہ، کشتہ سنگ جراح ۲ تولہ،



ترکیب تیاری تمام ادویات کو خوب کھرل کریں اور ۲ رتی والے کیپسول بھر لیں

مقدار خوراک ۱ تا ۲ کیپسول صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد کثرت اور طمث کے لئے مجرب ہے

## لیکوریا کیور

ھوالشافی سپاری ۱ پاؤ، لودھ پٹھانی ۱ پاؤ، گوکھرو ۱ پاؤ، کشنیز ڈیڑھ پاؤ، موچرس آدھ پاؤ، ستاور آدھ پاؤ، مازو آدھ پاؤ، کمرکس ادھ پاؤ، آملہ آدھ پاؤ، گل دھاوا آدھ پاو، چینی تمام ادویات کے ہموزن

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنالیں

مقدار خوراک ۳ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں

فوائد سالہا سال پرانا لیکوریا اور اس کی وجہ سے ہونے والی تمام پیچیدگیاں دور ہو جاتی ہیں

## حب زعفرانی

ھوالشافی زعفران ۶ ماشہ، جوز بوا ۶ ماشہ بسباسہ ۶ ماشہ سم الفار ۶ رتی سنگی ۱ تولہ

ترکیب تیاری    تمام ادویات کاسفوف بناکر منقیٰ ملاکر خوب کوٹ لیں اور حب بقدر مرچ سیاہ بنالیں

مقدار خوراک    ا گولی صبح وشام دودھ کے ساتھ کھانے کے بعد

افعال واثرات    عضلاتی غدی ہیں

فوائد    ایک ہفتہ میں ناقابل برداشت قوت باہ پیدا کرتا ہے

# جلدی مرہم

ھوالشافی    مردہ سنگ ۵ تولہ' گندھک آملہ سار ۵ تولہ' زنک سلف ۵ تولہ' سندھور ۵ تولہ' ویزلین سوا کلو' ڈیٹول ایک چھوٹی شیشی' کاربانک ایسڈ ا تولہ

ترکیب تیاری    مردہ سنگ اور گندھک آملہ سار کو باریک پیس کر دوسری ادویات کے ساتھ ویزلین میں ملالیں اور اچھی طرح مرہم بنالیں

فوائد    جلدی امراض پھوڑے پھنسیاں زخم اور خارش خشک و تر کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے

# ہاضمولا

ھوالشافی    اجوائن دیسی ۲۰ تولہ' سونف ۲۰ تولہ' نمک سیاہ ۴ تولہ' زیرہ سفید ۱۰ تولہ' سونٹھ ۱۰ تولہ' خولنجاں ۱۰ تولہ' کبابہ ۱۰ تولہ' سنامکی ۱۰ تولہ' پوست ہلیلہ زرد ۱۰ تولہ' سوڈا بائی کارب ۵ تولہ' ست لیموں ڈھائی تولہ' ست پودینہ ا تولہ'

ترکیب تیاری    تمام ادویات کاسفوف بنالیں

مقدار خوراک    ۲ ماشہ تا ۳ ماشہ صبح دوپہر شام ہمراہ آب تازہ



فوائد    معدہ کے ہر قسم کے عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی امراض و علامات کے لئے اور پیٹ درد تبخیر معدہ بھوک کی کمی بدہضمی اور قبض کے لئے بے حد مجرب ہے

افعال واثرات    غدی عضلاتی مائل غدی اعصابی نسخہ ہے

# اکسیر قلب

ھوالشافی    الائچی سبز ا تولہ' الائچی کلاں ا تولہ' صندل سفید ا تولہ' کشنیز ا تولہ' زہر مہرہ خطائی ا تولہ' کشتہ مرجان ۳ ماشہ' کشتہ عقیق ۳ ماشہ' کشتہ صدف ۳ ماشہ'

ترکیب تیاری    تمام ادویات کاسفوف بنالیں اور خوب کھرل کریں

مقدار خوراک    ۴ رتی تا ۱ ماشہ

فوائد    اختلاج قلب غشی خفقان دل کی دھڑکن گھبراہٹ بے چینی کو دور کرتا ہے امراض قلب کے لئے جو بالخصوص حرارت اور صفراویت کی وجہ سے ہوں نہایت اکسیر ہے

# ہاضومی

ھوالشافی    اجوئن دیسی ا تولہ' بادیان ا تولہ' زیرہ سفید ا تولہ' پودینہ خشک ا تولہ' زنجبیل ا تولہ نمک سیاہ ۶ ماشہ' نوشادر ٹھیکری ۶۰ ماشہ' دانہ الائچی خورد ۳ ماشہ

ترکیب تیاری    تمام ادویات کاسفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک    ا تا ۳ ماشہ دن میں ۳ بار

افعال واثرات    غدی اعصابی ہیں

**فوائد** خرابی معدہ بھوک کی کمی معدہ اور جگر کی کمزوری کے لئے مفید ہے

# انجباری

**ھوالشافی** بیخ انجبار ۵ تولہ، مازو سبز ۵ تولہ، مائیں خورد ۵ تولہ، سنگجراح ۵ تولہ، گیرو ۵ تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو باریک پیس کر ملالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۱تا۳ ماشہ ہمراہ آب

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** خونی اسہال خونی بواسیر میں کثرت سے خون آنا اور نکسیر وغیرہ کے لئے لاجواب ہے

# اکسیر معدہ

**ھوالشافی** نوشادر ۱۰ تولہ، پودینہ ۱۰ تولہ، میٹھا سوڈا ۱۰ تولہ، نمک سیاہ ۱۰ تولہ، اجوائن دیسی ۱۰ تولہ، ست پودینہ ۶ ماشہ،

**ترکیب تیاری** تمام دواوں کو علیحدہ علیحدہ پیس لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۴ رتی تا ۲ ماشہ بعد از غذا ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** عضلاتی اعصابی اور عضاتی غدی تمام امراض و علامات کے لئے کمی بھوک قبض درد معدہ گیس ٹربل وغیرہ تمام معدہ کی علامات کے لئے مفید ہے



# تحفہ شہباز

تحفہ شہباز کے عنوان یہاں چند ایسے زود اثر کم خرچ اور کم اجزا پر مشتمل نسخہ جات دیئے جا رہے ہیں جو کہ بارہا بار کے مجرب و آزمودہ ہیں اور انکی افادیت مسلم ہے یہ نسخہ جات بلاشبہ جواہرات کے برابر تولنے کے قابل ہیں اور مزے کی بات یہ ہے کہ انتہائی سستے آسان اور فوری تیار ہونے واے اور یقینی اثرات کے حامل ہیں ان نسخہ جات سے استفادہ کرنے والے حضرات سے گزارش کہ میرے لئے خداوند تعالیٰ سے دعافرمائیں

کہ اللہ تعالیٰ مجھے میرے نیک مقاصد میں کامیاب و کامران فرمائیں اور اطبائے کرام اور دکھی انسانیت کی زیادہ سے زیادہ خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین

ثم آمین

# اکسیر جریان کیپسول

**ھوالشافی** رال سفید عمدہ لے کر باریک پیس لیں اور کسی برتن میں ڈال کر اوپر شیر برگد اتنا ڈالیں کہ تر ہو جائے پھر رال کو خوب گھوٹیں تھوڑی دیر بعد دودھ رال میں جزب ہو جائے گا پھر اس مرکب کو ایک دو دن پڑا رہنے دیں ایک دو دن میں یہ مرکب سوکھ جائے گا جب مرکب سوکھ جائے تو سفوف بنالیں بڑے خالی کیپسول بھرلیں بس اکسیر جریان کیپسول تیار ہیں

**مقدار خوراک** ایک کیپسول صبح نہار منہ اور ایک کیپسول شام ۴ بجے

**افعال و اثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** جریان احتلام اور سرعت انزال کے لئے لاجواب ہے سالہا سال پرانا جریان دنوں میں ختم کر دیتا ہے منی کو بے حد گاڑھا کر کے جریان احتلام اور سرعت انزال کا خاتمہ کر کے قوت باہ پیدا کرتا ہے

## سمندری

**ھوالشافی** سمندر سوکھ حسب ضرورت اس کو باریک پیس لیں اور برابر وزن چینی باریک پیس کر ملالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۶ ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

**افعال و اثرات** اعصابی غدی افعال و اثرات کا حامل نسخہ ہے

**فوائد** نوجوانوں کے جریان احتلام اور سرعت انزال اور زکاوت حس کے لئے بے حد مفید ہے موسم گرما میں نوجوانوں کے امراض کے لئے ضرور استعمال کروائیں

## کشنیزی

**ھوالشافی** کشنیز حسب ضرورت لے کر باریک پیس لیں اور ہموزن چینی ملالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۳ ماشہ تا ۶ ماشہ ہمراہ دودھ

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں



**فوائد** ہر قسم کے گرم امراض کے لئے لاجواب تحفہ ہے جریان احتلام سرعت انزال و زکاوت حس کے لئے لاجواب ہے اس کے علاوہ یرقان پیشاب کی جلن خونی بواسیر نکسیر وغیرہ کے لئے اکسیر جگر کے ساتھ ملا کر استعمال کروائیں

## تبخیرین

**ھوالشافی** زنجبیل ۵ تولہ 'میٹھا سوڈا ۱۰ تولہ'

**ترکیب تیاری** زنجبیل باریک پیس کر میٹھا سوڈا ملا کر یکجان کر لیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۴ رتی تا ایک ماشہ دن میں ۳ بار ہمراہ آب تازہ

**افعال و اثرات** اعصابی غدی ہیں

**فوائد** تبخیر معدہ عضلاتی اور تبخیر معدہ غدی کے لئے لاجواب ہے عضلاتی تبخیر کے لئے اس کے ساتھ غدی اعصابی ہاضم ملا کر استعمال کروائیں دائمی قبض بواسیر خونی بھوک کی کمی السر اور تبخیر معدہ اور تیزابیت کا خاتمہ کرتا ہے اگر دوا کے استعمال سے پاخانے زیادہ آنے لگیں تو دوا کی مقدار کم کر دیں اور اگر قبض ہو تو دوا کی مقدار زیادہ کر دیں

## سفوف نانخواہ

**ھوالشافی** اجوائن دیسی ۵ تولہ 'سوڈا بائیکاب ۱۰ تولہ

**ترکیب تیاری** اجوائن دیسی کو باریک پیس کر سوڈا بائیکارب ملا کر خوب یکجان کر لیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۱تا۲ماشہ دن میں تین بار

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد ہر قسم کی عضلاتی اعصابی اور عضلاتی غدی امراض و علامات کے لئے مفید و مجرب ہے بالخصوص دائمی قبض خرابی ہضم بھوک کی کمی بواسیر خونی و بادی اور تبخیر معدہ کے لئے لاجواب ہے

## سفوف مغلظ

ہواشافی تالمکھانہ ۵تولہ، چینی ۵تولہ،

ترکیب تیاری دونوں ادویات کو باریک پیس کر سنبھال رکھیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۳ماشہ تا۶ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات اعصابی غدی ہیں

فوائد منی کو بے حد گاڑھا کرتا ہے منی کو گاڑھا کر کے جریان احتلام اور سرعت انزال کا خاتمہ کرتا ہے

## اکسیر جگر

ہوالشافی ریوند چینی اپاؤ، نوشادر اپاؤ، قلمی شورہ اپاؤ، تینوں ادویات کو باریک پیس لین بس تیار ہے

مقدار خوراک ڈیڑھ ماشہ تا۳ماشہ دن میں ۳بار ہمراہ آب تازہ

افعال و اثرات اعصابی غدی ہیں



اکسیر جگر نسخہ ہے غدی تحریک کی ہر علامات کے لئے بے حد مفید ہے یرقان کا تریاق ہے جگر کی کمزوری اور خرابی کے لئے بے حد مفید ہے جگر کے فعل کو تیز کر کے ہر قسم کے گرم امراض کا خاتمہ کرتا ہے

## ہاضمین

ہواشافی اجوائن دیسی ۵۰ گرام، سوئے ۵۰ گرام، سونڈھ ۵۰ گرام، نمک سیاہ ۵۰ گرام، نوشادر ۵۰ گرام، پودینہ ۵۰ گرام،

ترکیب تیاری تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد کمی بھوک ہاضمہ کی خرابی گیس ٹربل اپھارہ وغیرہ کے لئے بے حد مفید ہے

یہ نسخہ جات میں نے طویل تجربات کے بعد ترتیب دئے ہیں اور اطبائے کرام کے سامنے پیش کر دئے ہیں تاکہ زیادہ سے زیادہ دکھی انسانیت مستفید ہو سکے

حکیم شہباز حسین اعوان سوہدروی

## ردگردہ کا اکسیری نسخہ (غدی عضلاتی)

موضع بھروکی چیمہ میں میرا ایک دوست ذوالفقار احمد انصاری رہتا ہے اس کے پاس درد گردہ کے اکثر مریض دور دور سے آتے ہیں اور وہ درد گردہ کے مریضوں کو بالکل مفت دوا دیتا ہے جو بھی مریض دوا لے کر جاتا ہے وہ ٹھیک ہو جاتا ہے اور پھر دوسرے مریض بھیجتا ہے میں جب تصنیف و تالیف کا کام شروع کیا تو میں نے ذوالفقار صاحب سے نسخہ دریافت کیا اور کہا کہ میرا خیال یہ ہے کہ آپ کے

نسخہ سے زیادہ سے زیادہ خلق خدا مستفید ہو اس غرض سے میں آپ کا نسخہ اپنی کتاب میں دینا چاہتا ہوں ذوالفقار صاحب چونکہ میرے ساتھ کسی قسم کا بخل نہیں کرتے اس لئے انہوں نے فورا نسخہ نوٹ کر دیا انہوں نے بتایا کہ یہ نسخہ ان کے کسی بزرگ کو کسی ہندو جوگی نے دیا تھا اور بالکل مفت تقسیم کرنے کو کہا تھا

نسخہ درج ذیل ہے

**ھوالشافی** زنجبیل ڈھائی تولہ ' مقوے ڈھائی تولہ ' انڈے کی زردی ا عدد ' ا عدد پیاز کا پانی

**ترکیب تیاری** پہلے دونوں ادویات کو باریک پیس لیں اور انڈے کی زردی اور پیاز کا پانی ملاکر خون یکجان کر لیں اور کابلی چنے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** شدید درد کی حالت میں ۲ گولی چائے کی پتی کے قہوہ کے ساتھ استعمال کریں انشاللہ درد رک جائے گا اس کے بعد ایک گولی صبح و شام قہوہ کے ساتھ یا نیم گرم پانی کے ساتھ ۱۰ دن تک مسلسل استعمال کروادیں

# خصوصی مجربات حکیم نذیر احمد جالندھری

حکیم مولوی نزیر احمد صاحب عرصہ تقریبا ۵ سال میرے پڑوس میں رہتے ہیں حکیم صاحب خاندانی حکیم ہیں مگر آپ نے فن حکمت کو زریعہ روزگار نہیں بنایا مریضوں سے ہی دوائیں منگوا کر ان کو دوا تیار کر دیتے ہیں آپ کے دادا جان والد اور خاندان کے تمام افراد اس فن سے منسلک تھے



برصغیر کی مشہور معروف طبی شخصیت حکیم خوشی محمد قادری صاحب چک مغلانی والے آپ کے سگے پھوپھا تھے حکیم صاحب کو حکیم خوشی محمد صاحب کے ساتھ ان کے مطب پر کام کرنے کا شرف بھی حاصل رہ ہے آپ مجھ پر خصوصی شفقت فرماتے ہیں آپ نے اپنی اکثر نایاب طبی کتب مجھے بالکل مفت دے دی ہیں اور اکثر اپنے خاندانی نسخہ جات بھی عنایت کرتے رہتے ہیں کتاب چوٹی کے مجربات کے لئے آپ نے دادا جان کے چند مصدقہ چوٹی کے نسخے میرے حوالے کئے ہیں جو کہ نیچے درج کر رہا ہوں

## سفوف تبخیر قادری

**ھوالشافی** بادیان ۵ تولہ ' اجوائن دیسی ۵ تولہ ' سوئے ڈھائی تولہ ' نوشادر ڈھائی تولہ ' نمک سانبھر ڈھائی تولہ سفوف بنالیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** ۲ ماشہ تا ۳ ماشہ دن میں ۳ بار

**افعال و اثرات** غدی اعصابی

**فوائد** عضلاتی اعصابی یا عضلاتی غدی تحریک کی وجہ سے ہونے والی تبخیر معدہ کے لئے بے حد مفید ہے اس کے علاوہ ہاضم ہے بھوک لگاتا ہے کھایا پیا ہضم کرتا ہے پیٹ درد یا فم معدہ کے درد کے لئے مفید ہے

## سفوف ستاور قادری

**ھوالشافی** ستاور ۲ تولہ ' شقاقل مصری ا تولہ ' موصلی سفید ا تولہ ' کشنیز ا تولہ ' کمر کس ا تولہ ' سنگھاڑہ ۲ تولہ ' صمغ عربی ا تولہ ' گوند کتیرا ا تولہ ' تودری سرخ ا

تولہ 'تودری سفید اتولہ 'بہمن سرخ اتولہ 'بہمن سفید اتولہ 'دانہ الائچی خورد اتولہ 'دانہ الائچی کلاں اتولہ 'بھو پھلی ۵ تولہ 'مصری ۱۵ تولہ 'تمام ادویات کاسفوف بنالیں

مقدار خوراک ۶ ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ

فوائد مولد و مغلظ منی ہے منی کثرت سے پیدا کرتا ہے جریان احتلام رقت منی سرعت انزال کے لئے بے حد مفید و مجرب ہے

# سفوف مغلظ قادری

ھوالشافی موصلی سفید ۲ تولہ گوند کتیرا ۲ تولہ 'تالمکھانہ مصری ۵ تولہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کاسفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۴ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ

افعال و اثرات اعصابی غدی افعال واثرات کا حامل نسخہ ہے

فوائد جریان احتلام سرعت انزال کے لئے بے حد مفید ہے منی کو شہد کی طرح گاڑھا کرتا

# حب بواسیر قادری

ھوالشافی رسونت مصفی ۵ تولہ 'گوگل مصفی ۵ تولہ 'مغز تخم نیم ۲ تولہ 'کچور اتولہ 'آب مولی ۱۵ تولہ

ترکیب تیاری تمام ادویات کاسفوف بناکر آب مولی کے ہمراہ کھرل کریں جب تمام پانی جزب ہو جائے تو حب بقدر نخودی بنالیں



مقدار خوراک ۲ گولی صبح وشام ہمراہ آب

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد بواسیر خونی وبادی کے لئے اکسیر ہے مصفی خون ہے پھوڑے پھنسیاں اور خارش کے لئے بے حد مفید ہے

# آیورویدک مجربات (بمطابق قانون مفرد اعضا)

آیورویدک طریقہ علاج دنیا کا قدیم ترین طریقہ علاج ہے جو کہ ہزاروں سال سے انڈیا (بھارت) میں رائج ہے انڈیا میں اس طریقہ علاج کو سرکاری سطح پر سرپرستی حاصل ہے آیورویدک کے مجربات جو کہ ہزاروں سال سے استعمال ہوتے آرہے ہیں نہایت ہی مفید اور زود اثر ہیں میں نے آیورویدک کے چیدہ چیدہ نہایت ہی مفید مجربات کو قانون مفرد اعضاء کے تحت ترتیب دے کر اس کتاب میں درج کیا ہے تاکہ قانون مفرد اعضاء کے قارئین بھی ان مجربات کو قانون مفرد اعضاء کے تحت استعمال کر سکیں چونکہ کتاب چوٹی کے مجربات کو دو یا تین حصوں میں شائع کرنے کا پروگرام طے ہوا ہے اس لئے اس حصہ میں صرف منتخب شدہ مجربات ہی پیش کیے جارہے ہیں آیورویدک کے باقی نسخہ جات انشاء للہ بشرط زندگی کتاب کے دوسرے حصے میں پیش کردئے جائیں گے

# شٹ سکار چورن

ھوالشافی برگ سنائکی ۲ تولہ ' نمک سونچل ۶ ماشہ ' ہلیلہ زنگی اتولہ ' زنجبیل ۶ ماشہ ' سونف ۶ ماشہ نمک ۶ ماشہ

ترکیب تیاری    تمام ادویات کا سفوف بنالیں بس تیار ہے

مقدار خوراک بچوں کے لئے ۱تا تین ماشہ تک رات کو سوتے وقت یا صبح نیم گرم پانی یا دودھ کے ساتھ اور بوڑھوں کے لئے ۳ماشہ تا۶ماشہ

افعال و اثرات غدی اعصابی افعال واثرات کا حامل نسخہ ہے

فوائد    جن لوگوں کا پیٹ ہمیشہ بھاری رہے یا قبض رہتا ہو اور پیٹ میں ہوا بھری رہے اور سردرد رہتا ہو ان کے لئے بے حد مفید ہے پیٹ میں مروڑ وغیرہ ختم ہو جاتے ہیں

## سن شمنی وٹی

ھوالشافی    رب گلو ۱۰تولہ، کشت ابرک سیاہ ۱تولہ، کشتہ ۱تولہ، کشتہ سوناماکھی آدھ تولہ،

ترکیب تیاری    تمام ادویات کو خوب کھرل کر کے حب بقدر نخودی بنالیں

مقدار خوراک دو سے تین گولی دن میں تین بار ہمراہ آب تازہ

فوائد    ہر قسم کے بخار میں بلا کسی خوف و خطرے کے دے سکتے ہیں تمام بلغمی اور صفراوی بخاروں کا تریاق ہے جریان لیکوریا اور کمی خون اور خرابی جگر میں مفید ہے

افعال و اثرات عضلاتی اعصابی ہیں

## پوشٹک چورن



ھوالشافی    چھلکا اسبغول ۲تولہ گوند کتیرا ۲تولہ ثعلب مصری ۲تولہ موچرس ۲تولہ موصلی سفید ۲تولہ بہمن ۲تولہ بہمن سرخ ۲تولہ الائچی خورد ۲تولہ

ترکیب تیاری    تمام ادویات کو نہایت باریک پیس لیں بس تیار ہے

افعال و اثرات اعصابی عضلاتی ہیں

مقدار خوراک ۶ماشہ تا۱ماشہ

فوائد    منی کے جملہ امراض جریان احتلام سرعت انزال کا خاتمہ کرتا ہے منی کو بے حد گاڑھا کرتا ہے اعضائے رئیسہ کو طاقت دیتا ہے جسم کو قوی اور توانا بناتا ہے

## پاچن چورن

ھوالشافی    نمک سیاہ ۱۰تولہ، فلفل سیاہ ۱۰تولہ، نوشادر دیسی ۱۰تولہ،

ترکیب تیاری    تینوں ادویات کو باریک پیس لیں بس تیار ہے

مقدار خوراک ۲تا تین ماشہ

افعال و اثرات غدی اعصابی ہیں

فوائد    بہت زود اثر اور ہاضم ہے اکثر امراض معدہ اپھارہ بد ہضمی درد شکم کی بھوک جی متلانا وغیرہ کو دور کرنے کے لئے نہائت مفید ہے

## پرمیو آتنک وٹی

ھوالشافی    رب برگ برگد ۱۰تولہ، مغز تخم تمر ہندی ۲تولہ، پھلی ببول خام ۲تولہ، کشتہ قلعی دودھ بھنگ ۱تولہ، کشتہ مرجان ۱تولہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر ایک روز تھوڑا سا پانی ملاکر کھرل کر کے چنے برابر گولیاں بنالیں

**مقدار خوراک** ایک تادو گولی صبح وشام ہمراہ دودھ

**افعال واثرات** عضلاتی اعصابی ہیں

**فوائد** جریان کے لئے لاثانی ہیں کثرت احتلام اور سرعت انزال کا خاتمہ کر کے طبعی امساک پیدا کرتی ہے

## کرپورنسیہ

**ھوالشافی** نوشادر ۱تولہ، کافور ۱ماشہ،

**ترکیب تیاری** دونوں ادویات کو باریک پیس کر کسی شیشی میں بھر کر مضبوط ڈاٹ لگا رکھیں

**ترکیب استعمال** بوقت ضرورت نسوار کی ایک چٹکی لے کر ناک میں رکھ کر خوب زور سے اوپر کو کھینچیں اس سے چھینکیں بھی آتی ہیں اور ناک سے پانی بھی نکلتا ہے

**افعال واثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** درد شقیقہ درد سر زکام درد داڑھ درد کان مرگی وغیرہ کے لئے بے حد مفید ہے بیہوش مریض کے ناک میں پھونک دیں ہوش میں آجائے گا

## موترل چورن



**ھوالشافی** قلمی شورہ ۱۰تولہ، پھٹکڑی ۵تولہ، جوکھار ۵تولہ

**ترکیب تیاری** تینوں ادویات کو کوٹ لیں اور کسی مٹی کی ہانڈی میں ڈال کر آگ پر رکھ پکائیں جب تمام مرکب پگھل جائے تو ہانڈی کو نیچے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر یہ مرکب کرید کر نکال لیں اور باریک پیس کر محفوظ کر لیں

**مقدار خوراک** ۳ماشہ تا۶ماشہ تک دن میں دو بار استعمال کریں

**افعال اثرات** اعصابی عضلاتی ہیں

**فوائد** انتہائی پیشاب آور ہے تنگی پیشاب پیشاب کی جلن اور درد پیشاب کی بندش وغیرہ کا فوری طور پر خاتمہ کرتا ہے پتھری گردہ مثانہ کے لئے بھی بے حد مفید ہے

## آگنی مکھ چورن

**ھوالشافی** سیندھا نمک ۱۵تولہ، زیرہ سفید بھنا ہوا ۱۰تولہ، سونڈھ ۵تولہ، نمک سیاہ ۵تولہ، مرچ سیاہ ۵تولہ، ست پودینہ ڈیڑھ ماشہ،

**ترکیب تیاری** تمام ادویات کو علیحدہ علیحدہ باریک پیس کر اور ملا کر خوب رگڑیں بس تیار ہے

**مقدار خوراک** دوتا تین ماشہ دن میں تین بار استعمال کریں

**افعال واثرات** غدی اعصابی ہیں

**فوائد** یہ چورن بہت لذیز اور انتہائی ہاضم ہے کھٹی ڈکاریں جی متلانا اپھارہ بھوک نہ لگنا پیٹ درد بد ہضمی وغیرہ تمام شکایات رفع کرتا ہے خوراک کو اچھی طرح ہضم کر کے بھوک بڑھاتا ہے گیس ٹربل کے لئے بہت مفید ہے

## چند رکانتا گولیاں